(صحف شعیب) میرا ایک بندہ ہے کہ مہر نبوت اس کے مونڈھوں کے درمیان میں ہے۔

(بحوالہ تذکرہ اکرام صفحہ ۱۹)

(انجیل برناس) جب فارقلیط مبعوث ہو جوان کا زمانہ پائے ایمان پائے۔

دانیال نبی کی پیش گوئی:۔

محمد تیری کمان میں خوب کھچا و پیدا ہوگا اور تیرے حکم سے تیر سیراب ہوں گے۔

(اجوبہ فاخرہ ھدایۃ الخیاری و الجواب الصحیح)

یوحنا کی پیش گوئی:۔ پھر میں نے آسمان کو کھلا ہوا دیکھا اور دیکھا کہ ایک نقری گھوڑا اور اس کا سوار امانت دار (امین) اور سچا (صادق) کہلاتا ہے وہ راستی سے لڑتا ہے اور عدالت کرتا ہے۔ اس کی آنکھیں آگ کے شعلہ کی مانند سرخ ہیں۔ اس کے سر پر بہت سے تاج ہیں اس کا کلام خدا کا کلام ہے اور وہ فوجیں جو آسمان میں صاف اور سفید کتانی لباس میں ہیں نقری گھوڑوں پر سوار اس کے پیچھے ہولیں۔ اس کے منہ سے ایک تیز تلوار نکلتی ہے کہ وہ اس سے قوموں کو مارے گا اور لوہے کے عصا سے ان پر حکمرانی کرے گا۔ اس کے لباس اور اس کی ران پر یہ نام بخط جلی لکھا ہوا ہے۔ "بادشاہوں کا بادشاہ" خداوندوں کا خداوند۔

حضرت یحییٰ کی پیش گوئی:۔ جب یہودیوں نے یروشلم سے کاہن اور سیوی یہ پوچھنے کو بھیجے کہ تو کون ہے۔ تو اس نے اقرار کیا کہ میں مسیح نہیں ہوں۔ انہوں نے پوچھا تو کون ہے کیا الیاس ہے۔ اس نے کہا کہ میں نہیں ہوں۔ کیا تو وہ نبی ہے (محمد) اس نے جواب دیا کہ نہیں پس انہوں نے کہا کہ پھر تو کون ہے۔ تا کہ ہم اپنے بھیجنے والوں کو جواب دیں۔ تو اپنے حق میں کیا کہتا ہے۔ کہا میں جیسا یسعیا نبی نے کہا ہے کہ میں بیاباں میں ایک پکارنے والی کی آواز ہوں کہ تم خداوند کی راہ کو سیدھا کرو۔

بدمذہب کا اعتراف:۔

مہاتمابدھ کی پیش گوئی: نندا نے آخری وقت پوچھا کہ کیا آپ کے بعد ہماری رہنمائی کے لئے کوئی آئے گا؟ آپ نے جواب دیا اے نندا میں جاؤں گا تو مہابدھ (محمد) آئے گا اس کی تعلیمات پر ہونا وہ دنیا کا حقیقی نجات دہندہ ہوگا۔

۱:۔ (یوحنا باب ۱۴، آیت ۱۵، ۱۷) اگر تم مجھ سے محبت رکھتے ہو تو میرے حکموں پر عمل کرو اور میں باپ سے درخواست کروں گا تو وہ تمہیں دوسرا وکیل بخشے گا کہ ابد تک جو تمہارے ساتھ رہے گا۔ یعنی حق کی روح جسے دنیا حاصل نہیں کر سکتی کیونکہ نہ اسے دیکھتی ہے اور نہ اسے جانتی ہے۔

۲۔ میں نے یہ باتیں تمہارے ساتھ رہ کر تم سے کہیں لیکن وکیل جو روح القدس ہے جسے میرے نام سے بھیجے گا وہی تمہیں سب باتیں سکھائے گا اور جو کچھ میں نے تم سے کہا وہ سب تمہیں یاد دلائے گا اس کے بعد میں تم سے بہت سی باتیں نہ کروں گا کیونکہ دنیا کا سردار آتا ہے اور میرے پاس اس کا کچھ نہیں ہے۔

(یوحنا باب ۱۴، آیت ۲۵، ۱۳)

۳۔ انہوں نے مجھ سے بے سبب عداوت کی لیکن جب فارقلیط (وکیل) آئے گا جس کو میں تمہارے پاس باپ کی طرف سے بھیجوں گا یعنی روح حق جو باپ کی طرف سے نکلتی ہے وہ میری گواہی دے گا۔ (یوحنا باب ۱۵)

۴۔ لیکن میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ میرا جانا تمہارے لئے فائدہ مند ہے کیونکہ اگر میں نہ جاؤں تو وکیل (فارقلیط) تمہارے پاس نہ آئے گا لیکن اگر جاؤں گا تو اس کو تمہارے پاس بھیج دوں گا اور وہ آکر دنیا کو گناہ اور راست بازی اور عدالت کے بارے میں ملزم ٹھہرائے گا مجھے تم سے اور بہت سی باتیں کہنی ہیں مگر اب تم ان کو برداشت نہیں کر سکو گے۔ لیکن جب وہ حق کی روح آئے گی تو تم کو حق کی راہ دکھائے گی اس لئے کہ وہ اپنی طرف سے کچھ نہ کہے گا بلکہ جو کچھ سنے گا وہ کہے گی اور تمہیں آئندہ کی خبریں دے گی اور میرا جلال ظاہر کرے گی یہ شہادات اور پیش گوئیاں سب کی سب حضور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے علاقہ رکھتی ہیں ان سے بہترین شہادتیں ملنی غیر ممکن اور محال ہیں۔ ہٹ دھرمی کا کوئی علاج نہیں۔ ہر ملہم نے اپنے الہام کی رو سے اپنے متبعین کو آگاہ کیا کہ آخر زمانہ میں ایک ایسا نبی آرہا ہے جو خاتم الانبیاء و خاتم الرسل ہوگا۔

**انتباہ**: یہ حوالہ جات حق کے متلاشی کے لئے مفید ہیں ضدی اور ہٹ دھرم فائدہ نہ اٹھائے تو اپنی قسمت پر ماتم کرے مزید تحقیق چاہیے تو فقیر کی کتاب "چرچا محمد کا" اور "آدم تا ایندم" کا مطالعہ کریں۔

بفضلہ تعالیٰ ترجمہ تفسیر پارہ ۲ سے ۲۰ ربیع الآخر (شب جمعہ) ۱۳۹۳ھ میں فراغت ہوئی۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

